# ﴿عملیات کی شرعی حیثیت﴾

اس موضوع پر اکابر علماء ومشائخین نے تفصیل سے دلائل کے ساتھ لکھا ہے۔ میں اختصار سے عرض کرتا ہوں کہ جو تعویذات یادم قرآن وحدیث اور اولیاء کاملین کی تعلیمات کے مطابق ہیں وہ بالکل جائز ہیں۔

شریعت نے جس دم اور تعویز کو شرک اور حرام کہا ہے وہ تعویزات ہیں جن میں بتوں، دیوتاؤں اور شیاطین سے مدد مانگی گئی ہو۔

## قرآنی دلیل:

اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں ارشاد فرمایا!

**وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ ۙ**

ترجمہ: "قرآن اہل ایمان کیلئے باعث شفاءورحمت ہے۔"

## حدیث شریف سے دلیل:

مسلم شریف اور دیگر کتب احادیث سے ثابت ہے کہ حضور ﷺ نے اپنے نواسوں کو دم کیا اور تعویزات بناکر گلے میں ڈالے اور دیگر صحابہ کرام علیهم الرضوان سے بھی تعویز ثابت ہے۔

# ﴾جنات کی حقیقت﴿

## قرآنی دلیل:

جنات کے وجود کا انکار نہیں کیا جا سکتا۔ قرآن پاک میں مختلف مقامات پر جنات کا ذکر موجود ہے اور اس نام پر پوری ایک سورہ مبارک **"سورۃ جن"** کے نام سے ہیں۔

قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ--

ترجمہ: "اے نبی ﷺ تم فرمادو کہ مجھے وحی ہوئی کہ جنوں نے مجھ سے غور سے قرآن سنا۔"

# قوانین و شرائط

جو حضرات اس کتاب سے استفادہ کرنا چاہتے ہیں ان کے لئے چند ضروری قوانین اور شرائط تحریر کر رہا ہوں۔ جن پر عمل از حد ضروری ہے۔

۱۔ اس کتاب کی اجازت مصنف سے لینا ضروری ہے۔

۲۔ کتاب کا ہر عمل جائز مقاصد کے لئے ہو۔

۳۔ عمل کرنے سے پہلے حسب توفیق صدقہ اور دوگانہ نفل ادا کر کے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں کامیابی کی دعا کریں۔

۴۔ عامل نماز پنجگانہ کا پاپند ہو۔

۵۔ عامل تمام شرعی احکامات کا حتمی المقدور پاپند ہو۔

۶۔ حلال رزق، حلال کمائی کا عادی ہو اور لالچ و طمع سے پاک ہو۔

۷۔ طہارت و پاکیزگی کا خیال رکھے۔

۸۔ عامل کے پاس عملیات کے ذریعے جو آمدنی آئے اس میں سے کچھ حصہ غریبوں کی مدد فی سبیل اللہ کام میں خرچ کرے۔

۹۔ جو بھی حاجت مند آئے اسکو حوصلہ دینا اور اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کی تلقین کرنا۔

۱۰۔ جس عمل میں وقت، تعداد یا کوئی بھی شرائط ولوازمات ہوں اُن کو ضرور پورا کرے۔

۱۱۔ خود بھی گناہ سے بچے اور مخلوق خدا کو بھی گناہ سے بچنے کی تلقین کرے۔

# مبتدیوں کے لئے ضروری بات

کسی بھی فن یا شعبہ میں مہارت حاصل کرنے کے لئے اس فن کے ماہر کے سامنے زانوے تلمذ ضرور تہہ کرے، اور رہنمائی حاصل کرے ورنہ رجعت اور تباہی کا شکار ہو گا۔

باالخصوص تسخیر جنات، مؤکلات، و ہمزادو حاجات وغیرہ

اس کے لئے کسی کامل استاد کی نگرانی اور رہنمائی از حد ضروری ہے۔ عملیات کی دنیا میں وہ لوگ ناکام ہوتے ہیں جو کسی استاد کی رہنمائی اور اجازت کے بغیر بازار سے عملیات کی کتاب لیکر عمل شروع کر دیتے ہیں۔ اکثر وہ لوگ رجعت اور پاگل پن میں مبتلا ہوتے ہیں۔

گھریلو حالات اور ذریعہ معاش ابتر ہوتا ہے، پھر دردر کی ٹھوکریں کھاتے پھرتے ہیں۔ کبھی عمل کو غلط تو کبھی مصنف کو بدنام کرتے ہیں۔ حالانکہ قصور اپنا ہوتا ہے عمل میں کوئی شک نہیں ہوتا ہے۔ اس فن کو کسی بھی صاحب علم و فن سے سیکھا جائے اور اجازت لیکر عمل کیا جائے۔ خلوص نیت بھی ہو تو کامیابی قدم چومتی ہے۔

# جلالی، جمالی پرہیز

نوری اعمال کے لئے عامل کا تزکیہ نفس ضروری ہے۔ جو کہ اس وقت مفقود ہوتا جا رہا ہے۔ اس لئے عملیات کے ماہرین علماء نے ترک جلالی و جمالی کو اہم نفس قرار دیا ہے۔ **صحابہ کرام علیہم الرضوان** کے لئے کسی چلہ اور ترک جلالی جمالی کی ضرورت نہیں تھی کیونکہ وہ تزکیہ کے اس اعلیٰ درجہ پر فائز تھے کہ کلامِ الٰہی کو ایک بار پڑھ لیتے، اس میں وہ تاثیر پیدا ہوتی ہے جو ہمارے ہزاروں بار پڑھنے سے نہیں ہوتی۔ جیسا کہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ اور ابو سعید حذری اور دیگر کئی **صحابہ کرام علیہم الرضوان** کے واقعات میں موجود ہیں۔

## ا۔ پرہیز جلالی:

مچھلی، گوشت، انڈہ، لہسن، پیاز، شہد، خشک سرکہ، مولی، ہینگ، چھوہارہ، میوہ جات سے مکمل پرہیز کریں۔ اگر پتل استعمال کرنا ہے تو اپنی نگرانی میں کسی مسلمان سے پتل نکلوائیں۔ نشہ آور چیز حتیٰ کہ حقہ، سگریٹ بھی منع ہے۔ چمڑے کے ڈول میں پانی نہ پیئے۔ دریا یا ندی کا پانی استعمال میں لائے۔ وہ بھی مٹی کے برتن میں لائے۔ حیوانات کے چمڑے یا ہڈی سے بنی ہوئی چیز بھی استعال نہ کرے۔ حجامت، ناخن تراشنا، جماع کرنا منع ہے۔ بغیر سلا ہو کپڑا پہنے، جسم کے کسی حصے سے خون نہ نکالے۔ کسی درخت کا پتہ یا شاخ نہ توڑے، کوئی پھل بھی نہ توڑے، البتہ وہ بال جن کا تراشنا سنت ہے، وہ ضرور بنائیں۔

## ۲۔ پرہیز جمالی:

گوشت، مچھلی، سرکہ، پیاز، لہسن وغیرہ سے پرہیز کریں۔ دہی اور مٹھائی بھی نہ کھائے، میوہ، سرسوں کا تیل استعمال کر سکتے ہیں۔

# ﴿حصار﴾

## تعریف:

حصار وہ مضبوط قلعہ اور حفاظتی دائرہ ہوتا ہے جو عامل عمل کرنے سے قبل اپنے گرد کھینچتا ہے، اور اس دائرے میں بیٹھ کر عمل کرتا ہے۔ جس کے ذریعے عامل ہر طرح کے خطرات اور نقصانات سے محفوظ ہو جاتا ہے اور حصار ہر عامل کے لئے ضروری ہے۔ عاملین جانتے ہیں کہ دوران عمل یا دوران چلہ پڑھے جانے والے کلام کے تحت کچھ مؤکلین ہوتے ہیں، جو عامل کو پریشان کرتے ہیں یا نقصان پہنچانے کی کوشش کرتے ہیں، حصار کے مختلف طریقے ہیں اس لئے یہاں پر چند اپنے مجرب شدہ حصار قارئین کی نذر کرتا ہوں۔

## حصار اوّل:

مضبوط حصار قائم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ عمل کرنے سے پہلے باوضو حالت میں بیٹھ کر اول آخر درود پاک پہلے سورۃ فاتحہ پڑھیں پھر آیۃ الکرسی اور اس کے بعد چار قل 3-3 بار پڑھے اور اپنے ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کرے اور اپنے گرد حصار کھینچ لے۔

## حصار دوئم:

ذیل کے کلمات پڑھ کر عامل اپنے اوپر دم کرے اور اپنے گرد حصار کھینچے۔

بِسم اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم آگے محمد پیچھے محمد سیدھے ہاتھ کو امام حسن الٹے ہاتھ کو امام حسین کلید داؤد قفل سلیمان پیغمبر نگہبان پاک ذات لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللهِ یاحافظ یا حفیظ یا ناصر یا نصیر یا نقلیب یا وکیل یا اللہ یا اللہ یا اللہ علیقا ملیقا خالقاًمخلوقاً کافیاً مرتضیٰ بحق یا بدروح و نزل من

القرآن ماھو شفآء ورحمتہ للمومنین مالا لوسار دفائن دعوۃ مرجلیۃ دررجال الغیب بحق حضرت محمؐد مصطفیٰ کھلا کھلا ارحم ارحم ترحم عقدتم عقدتم فرفلیس یا اللہ کو سلیمان بن داؤدعلیہ السلام بند شو بندشو بند شو

## حصار سوئم: حصار قطبی

بِسم اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ یَا مِیْکَائِیْلُ یَامِیْکَائِیْلُ یَامِیْکَائِیْلُ مِنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَۃً نُّعَاسًا یَّغْشٰی طَا ئِفَۃً مِّنْکُمْ وَ طَائِفَۃٌ یَارَفْتَمَائِیْلُ یَا رَفْتَمَائِیْلُ یَا رَفْتَمَائِیْلُ قَدْ اَھَمَّتْھُمْ اَنْفُسُھُمْ یَظُنُّوْنَ بِاللہِ غَیْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاھِلِیَّۃِ یَاسَرْطَائِیْلُ یَاسَرْطَائِیْلُ یَاسَرْطَائِیْلُ یَقُوْلُوْنَ ھَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَیْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ کُلَّہٗ لِلّٰہِ یُخْفُوْنَ فِیْ اَنْفُسِھِمْ مَا لَا یُبْدُوْنَ لَکَ یَقُوْلُوْنَ لَوْ کَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ مَّا قُتِلْنَا یَا اَمْرَائِیْلُ یَا اَمْرَائِیْلُ یَا اَمْرَائِیْلُ ھٰھُنَا قُلْ لَّوْ کُنْتُمْ فِیْ بُیُوْتِکُمْ لَبَرَزَ الَّذِیْنَ کُتِبَ عَلَیْھِمُ الْقَتْلُ یَااِسْرَافِیْلُ یَا اِسْرَافِیْلُ یَا اِسْرَافِیْلُ اِلٰی مَضَاجِعِھِمْ وَلِیَبْتَلِیَ اللہُ مَا فِیْ صُدُوْرِکُمْ یَا دَرْدَائِیْلُ یَا دَرْدَائِیْلُ یَا دَرْدَائِیْلُ وَلِیُمَحِّصَ مَا فِیْ قُلُوْبِکُمْ وَاللہُ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ اَھْیًا اِشْرَاھِیًا عَلِیْقًا مَلِیْقًا تَلِیْقًا خَالِقًا مَخْلُوْقًا بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ و بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وبِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَاکَ نَسْتَعِیْنُ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔ یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا غفور یا غفور یا غفور یا کریم یا کریم یا کریم یا ستار یا ستار یا ستار و صلی اللہ تعالیٰ علیٰ محمؐد و آلہ و اصحابہ وسلم کثیرا کثیر ابداً ۔ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ.

## طریقہ زکوٰۃ:

بعد نماز عشاء ایک الگ کمرے کا اہتمام کریں اور دو رکعت نفل صلوٰۃ حاجت کی نیت سے پڑھے اسکے بعد ۴۱ بار درود پاک اور اسکے بعد ۴۱ بار حصار قطبی اور پھر درود شریف ۴۱ بار پڑھ کر عمل کی کامیابی کے لئے دعا کرے۔ اس طرح چالیس دن کا عمل ہے، بعد گیارہ بار روزانہ کی مدامت رکھنی ہے۔ جب بھی حصار کرنا ہو تو ایک بار پڑھکر اپنے جسم پر پھونک مار دے حصار ہو جائیگا۔ انشاء اللہ العزیز

## حصار چہارم: رکھ کا حصار

رکھ رکھ اللہ محمد کی رکھ ماتا پیتا کی رکھ زمین آسمان کی رکھ اونچاس کروڑ دھرتی کی رکھ دولہے راجا کی رکھ ہاف واس کی رکھ اتنیاں رکھاں رکھ کے کون پہنے رکھ جن بناں بھوت بناں دیو پری چڑیل گدھیلی مسان بناں بن کے کراں زیر گرو کا بچہ نالے پیر ہوشیاری محمد کھیتر پال۔ محمد توں اُتاں چڑھے وہ فٹ مرے کم سو جو اللہ محمد مہر پیر مرشد کرے شاہ رکن عالم مار مودی زیر کرتا ویتو دم دستگیر سلام قولا من رب الرحیم

## عامل کے لئے حصار:

برائے حفاظت عاملین وغیرہ

بِسم اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَاالِہَ اِلاَّ اللّٰہُ حِجَا بٌ بَیْنِی وَبَیْنَکُم مَکْرَہٍ مَاکِرہ لَاالٰہ الا للہ حِجَابٌ بَیْنِی وَبَیْنَکُم بَلَاءٍ وَ اَمَنٍ بِرحمتِک یاارحم الرّحمٰین۔

ان کلمات کو صبح وشام ۱۱-۱۱ بار پڑھکر اپنے دونوں پر ہاتھوں پر دم کر کے پورے جسم پر پھیریں۔ گھر اور دوکان چاروں کونوں میں دم کریں۔

اس حصار کے لئے خصوصی اجازت ضروری ہے۔

## مضبوط ترین حصار:

جس گھر پر بار بار جادو ہوتا ہو یا جنات کا تسلط ہو اس گھر کی حفاظت کے لئے اور جادو گر کے وار سے گھر کو محفوظ کرنے کے لئے بے مثال حصار ہے۔۔۔۔ پانچ عدد لوہے کے کیل ۳ نمبر والا لیکر ایک کیل پر آیۃ الکرسی ۳۳ بار دم کر کے ایک کونے میں لگائیں پھر وہاں سے چلتے ہوئے یا حفیظ کا ورد کرتے ہوئے دوسرے کونے میں جا کر دوسرے کیل پر آیۃ الکرسی ۳۳ بار پڑھ کر دم کر کے اور کونے میں لگا دیں پھر وہاں سے چلیں تیسرے کونے کی

طرف اور یاحفیظ کا ورد کرتے ہوئے تیسرے کونے میں جا کر تیسرا کیل لیں اور اس پر آیۃ الکرسی ۳۳ بار پڑھ کر دم کر کے اسی کونے میں لگا دیں۔ اور وہاں سے چل کر چوتھے کونے میں جائیں اور یاحفیظ کا ورد جاری رکھیں چوتھے میں جا کر چوتھا کیل اور اس پر آیۃ الکرسی ۳۳ بار دم کر کے اسی کونے میں لگا دیں پھر وہاں سے مکان کے وسط میں آئیں اور یاحفیظ کا ورد رکھیں وسط میں آکر پانچویں کیل پر ۳۳ بار دم کر کے مکان یا دوکان کے وسط میں لگائیں اور زبان سے کہیں کہ اے آیۃ الکرسی کے مؤقلات اس جگہ پر تمہاری ڈیوٹی ہے آئندہ اس گھر کی اور اہل خانہ کی اللہ تعالیٰ کے حکم سے حفاظت کرنی ہے۔ اہل خانہ مہینہ میں ایک بار آیۃ الکرسی کے مؤکلات کی نیاز ضرور دیا کریں۔ انشاء اللہ حفاظت رہے گی۔

## حصارِ خاص:

ایک انچ سائز کی چار ۴ عدد لوہے کی کیل لیں، اوّل آخر گیارہ ۱۱ مرتبہ درود، ابراہیمی شریف بعد میں اکتالیس ۴۱ بار سورۃ المزمل شریف پڑھیں اور پڑھتے وقت باوضو خوشبو کا استعمال کریں۔ بعد میں بوقت ساعتِ زحل، چار ۴ کیل ایک نئی ہتھوڑی سے مکان وغیرہ کے چاروں کونوں میں لگائے۔ ہر کیل پر گیارہ ۱۱ مرتبہ آیتہ الکرسی شریف پڑھے اور بعد میں نابالغ بچوں میں نیاز / میٹھی چیز تقسیم کرے، اور ہتھوڑی کی دستی نکال کر پانی میں بہادیں۔ با اجازت خاص سید ادیب الحسن گیلانی

## آیۃ الکرسی:

اللّٰہُ لاَ إِلَهَ إِلاَّ هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ لاَ تَأْخُذُهُ سِنَةٌ وَ لاَ نَوْمٌ لَّهُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الأَرْضِ مَن ذَا الَّذِي يَشْفَعُ عِنْدَهُ إِلاَّ بِإِذْنِهِ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَ لاَ يُحِيطُونَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهِ إِلاَّ بِمَا شَاء وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمَاوَاتِ وَ الأَرْضَ وَ لاَ يَؤُودُهُ حِفْظُهُمَا وَ هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ

# رجعت کا مفہوم و عمل

رجعت کے لغوی معنی ہیں واپس لوٹنا، پلٹنا۔

اصطلاح میں رجعت کا مفہوم دماغ یا معاملات میں خلل کا واقع ہونا، اسکی مختلف وجوہات ہوتی ہیں۔

۱۔ دورانِ عمل قواعد وضوابط میں سستی کرنا، چلہ کشی میں احتیاط سے کام نہ لینا۔

۲۔ کسی عامل کی اجازت کے بغیر عمل کرنا۔

۳۔ دورانِ چلہ پرہیز اور تبرک جمالی / جلالی اختیار نہ کرنا

## رجعت اور نحوست سیارگان سے بچنے کی مجرب دعاء:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یا اللہ یااللہ یا رحمٰنُ یا رحیم یا کریم بحق کھیعص بحق حمعسق بحق ایاک نعبدو ایاک نستعین احفظی من نحوسۃ الشمس و القمر و المشتری والزھرۃ والعطارد والمریخ ورأس وذنب بحق یا اللہ یااحد یا صمد لم یلد ولم یو لدولم یکن لہٗ کفواً احدصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ محمّد وآلہٖ واصحابہٖ اجمعین برحمتک یاارحم الراحمین۔

**طریقہ استعمال:** عامل روزانہ صبح وشام اول آخر ۳-۳بار درد شریف کے ساتھ اس دعا کو ۱۱-۱۱بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے اور اپنے اوپر دم کرے۔

# ﴿استخارہ﴾

یہ استخارہ کے بارے میں لکھ رہا ہوں۔ استخارہ مشورہ ہے اور مشورہ کرنا سنت بھی ہے اور عقلمندی بھی ہے استخارہ ایک ایسا کام ہے جس کے کرنے سے انسان نقصان سے محفوظ رہ سکتا ہے ترمذی شریف میں آقا علیہ الصلوۃ والسلام کا فرمان عالی شان موجود ہے کہ آقا ﷺ استخارہ کی تعلیم اس طرح فرماتے تھے جسطرح آیات قرآنیہ کی تعلیم استخارہ اپنے رب سے مشورے کا ایک ذریعہ ہے جسکے کرنے سے رب اپنے بندے کو ندامت سے محفوظ رکھتا ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے مجھے فرمایا اے انس جس کام کا بھی ارادہ کرو استخارہ کرلیا کرو استخارہ سات مرتبہ کرو پھر جو تمہارے دل پر القاہو اس پر عمل کرو۔

## استخارہ اوّل:

جس دن استخارہ کرنا ہو اس دن کی تمام نمازیں ادا کرنی ہیں عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نفل استخارہ کی نیت سے پڑھے نوافل ثواب حضور غوث پاک کی روح کو بخشے اس کے بعد سورہ کوثر ایک بار پڑھ کر یَارَشِیْدُ اَرْشِدْ لِیْ یَا عَلِیْمُ عَلِّمنِیْ من حال تین سو بیس ۳۲۰ مرتبہ پڑھے اپنے ہاتھوں پہ دم کرے اور سیدھے پہلو پر قبلہ رخ ہو کر سو جائے۔ تین دن میں انشاءاللہ جو معلوم کرنا چاہتا ہے معلوم ہو جائے گا۔

## استخارہ دوّم:

اس استخارہ کو جمعہ کے دن کرنا بہتر ہے، جس دن استخارہ کرنا ہو غسل کرے اور اچھے کپڑے پہنے اور شام کو استخارہ کرنے سے پہلے خوشبو لگائے اور تمام نمازیں پڑھے پہلے گیارہ ۱۱ مرتبہ درود پاک پڑھے یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ یَاکَاشِفَ الْغَرَائِبِ گیارہ سو ۱۱۰۰ مرتبہ پڑھے پھر گیارہ ۱۱ مرتبہ درود پڑھے جو مقصد ہے اسکا تصور کر کے سو جائے انشاءاللہ خواب میں اسکی رہنمائی ہو جائے گی۔

## استخارہ سوئم:

اس استخارہ کا بھی طریقہ وہی ہے کہ غسل کرنا، نئے کپڑے، خوشبو، دو رکعت، صلوۃ الحاجت اس کے بعد اول وآخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود شریف اس سبق کو ۱۴۱ مرتبہ پڑھنا ہے اَللّٰھُمَّ اخِرْلِی اَخْتِرْلِیْ بِحَقّ یَاحَبِیْبَ اللّٰہِ ﷺ۔

## استخارہ چہارم:

اس استخارہ میں غسل کر کے کپڑے پہنے، خوشبو لگائے دو رکعت صلوۃ الحاجت پڑھ کر اس سبق کو تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ پڑھے اول آخر درود پاک اَللّٰھُمَّ اخِرْلِی اَخْبِرْنِیْ یَا عَلِیْمُ عَلِمْنِیْ یا بَصِیْرُ اَلْبعرِنِیْ یَارَشِیْدُ اَرْشِدْنی۔

## استخارہ پنجم:

اس استخارہ کا طریقہ کار وہی ہے اس میں عشاء کی۔ نماز کے بعد تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھنی ہے، اور اپنے بستر پر جا کر اَلنُّوْرُ اَلظَّاھِرُ اَلْبَاسِطُ کو بلا حساب پڑھنا ہے یہاں تک آپ سو جائیں انشاء اللہ رہنمائی مل جائے گی۔

# ﴿تشخیص کا بیان﴾

میں آپ قارئین کو ایک ایسا طریقہ بتاتا ہوں جو آج کل کے نام نہاد عاملین کو پتہ بھی نہیں کہ اصل عامل کے لیے ضروری پہلے تشخیص ہے بعد میں علاج اس باب میں آپ کو مختلف طریقوں سے تشخیص کرنے کے طریقے بیان کروں گا اصل میں نام نہاد عاملین کو تشخیص کا پتہ نہیں ہوتا اور وہ مریض کو اور اسکے گھر والوں کو جھوٹ بول کر حد سے زیادہ پریشان کر دیتے ہیں، ان سے مختلف حربے استعمال کر کے بے جار قوم وصول کرتے ہیں مریض کو جو مرض ہوتی ہے وہ اپنی جگہ ہی ہوتی ہے اور عامل جھوٹ بول کر ان کا مالی نقصان بھی کر دیتے ہیں۔

## ا۔ تشخیص بذریعہ پانی:

شیشے کے گلاس میں تازہ پانی مریض کو دائیں ہاتھ میں پکڑائیں، عامل مریض کو درود شریف پڑھنے کا کہے اور خود اول آخر درود شریف ۳-۳ بار اور سورۃ الفلق و سورۃ الناس ۳-۳ پڑھکر پانی پر تین بار پھونکیں ماریں اور مریض کو کہیں کہ بسم اللہ پڑھ کر تین گھونٹ پانی پیئے اگر مریض کو پانی سے خوشبو آئے یا عرق گلاب کی خوشبو آئے تو مریض پر جنات کا اثر ہے۔ اگر مریض کو بدبو آئے یا مٹی جیسی بدبو آئے تو جادو تعویذات کا اثر ہے اگر ذائقہ نہ بدلے تو کچھ بھی نہیں ہے ایسا تین بار کریں۔ انشاء اللہ تسلی بخش تشخیص ہو گی۔

## ۲۔ تشخیص بذریعہ توجہ:

مریض کو سامنے بٹھائیں آنکھیں بند کروادیں اور کہیں کہ مریض اپنے آپ کو عرش کے سایہ کے نیچے تصور کرے اور عامل یہ تصور کرے کہ ہم دونوں عرش عظیم کے سائے کے نیچے ہیں، اور مریض پر مکمل توجہ ڈالیں عامل سورۃ الفاتحہ تین ۳ بار اور سورۃ البقرۃ کی آخری دو ۲ آیات آمَنَ الرسول تا آخر تین ۳ بار تلاوت

کرے چاروں قل ایک ایک بار پڑھکر مریض پر دم کریں اگر مریض پر بوجھ آئے تو جنات اور سایہ کی علامت ہے اگر مریض کو کچھ بھی محسوس نہ ہو تو جسمانی مرض ہے۔

## ۳۔ تشخیص بذریعہ نقش:

درج ذیل نقش مریض کے دونوں ہاتھوں میں پکڑائیں اور مریض غور سے دیکھتا رہے اگر مریض رونے لگے تو آسیب ہے اگر ہنسنے لگے تو جادو ہے۔ اگر خاموش رہے تو جسمانی بیماری ہے۔




نوٹ:

مریض چھوٹے دائرے میں غور سے دیکھے۔

## تشخیص بذریعہ مؤکلات:

اس تشخیص کی مختصر زکوٰۃ ادا کرنا ضروری ہے۔

**زکوٰۃ کا طریقہ:** بعد نماز عشاء دو رکعت نفل قضائے حاجت کی نیت سے ادا کریں اور آول آخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف درمیان میں سورۃ اخلاص چھیاسٹھ ٦٦ بار اور یہ عزیمت تین سو تیرہ ۳۱۳ بار پڑھیں۔

عزمت علیکم یا مؤکلات سورۃ اخلاص حاضر شو تشخیص الامراض سلیمان بن داؤد علیہ السلام ۔

**طریقہ تشخیص:** مریض کو سامنے بٹھائیں یا کہیں بھی ہو اُس کا مکمل تصور کریں اور آنکھیں بند کر کے تین ۳بار درود شریف پڑھیں گیارہ ۱۱ بار سورۃ الخلاص اور درج ذیل کلمات بار بار پڑھے۔ عامل کو القاء ہو گا یا کان میں آوز آئے گی مریض کے بارے میں معلومات ہو گی۔ کلمات یہ ہیں، یا نبی اللہ سلیمان بند داؤد علیہ السلام سورۃ اخلاص کے مؤکلات حاضر ہو کر جلدی مریض کے بارے میں معلومات دیں کہ اس کو کیا بیماری ہے۔

# ﴿مراقبہ﴾

تمام خیالات کو ذہن سے نکالتے ہوئے نہایت یکسوئی کے ساتھ ذہن کو اپنے قابو میں کرے توجہ اور دھیان کو ایک مرکز پر جمع کرکے اپنے اندر کی روحانی قوتوں کو بیدار کرنے کے لئے مراقبہ کیا جاتا ہے۔

## تعریف:

مراقبہ ایک ایسی کیفیت کا نام ہے جس میں مراقبہ کرنے والا اپنے اندر کے احساس اور شعور کو بیدار کرکے اسے فطرت کے تمام پہلوؤں سے روشناس کراتا ہے۔ جس سے اس کی روحانی قوتوں میں اضافہ ہو جاتا ہے اور اس میں وہ قوت بیدار ہو جاتی ہے جس سے وہ خیالات کو بھی کنٹرول میں کر لیتا ہے، بلکہ حالت مراقبہ کے اندر دوسروں کے ذہن کے اندر جھانک سکتا ہے۔ روحانی علوم کے حصول کے لئے مراقبہ بہت ضروری ہے۔

## ضروری ہدایات:

مراقبہ کرتے ہوئے درج ذیل باتوں کا خیال رکھا جائے تو بفضل خدا تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں جلد کامیابی ہوتی ہے۔

۱۔ جسمانی صفائی کا لحاظ رکھتے ہوئے غسل کرے۔

۲۔ پیٹ بھرا ہوا نہیں ہونا چاہیئے۔

۳۔ ایسی جگہ مراقبہ کیا جائے جہاں کا ماحول نہایت پر سکون ہو۔

۴۔ مراقبہ کے دوران کسی طرح کی خلل اندازی اور دخل اندازی کا اندیشہ بالکل نہ ہو۔

۵۔ مراقبہ دوزانو بیٹھ کر کریں۔

۶۔ نہایت پر سکون اور آرام دہ حالت میں بیٹھیں اور اپنے اوپر کسی قسم کا بوجھ نہ لیں۔

۷۔ مراقبہ کے لئے ایک وقت مقرر کیا جائے اور روزانہ وقت مقررہ پر مشق کی جائے۔

۸۔ مراقبہ کرتے ہوئے چہرے کا رخ شمالی جانب رکھا جائے تا کہ مقناطیسی کپڑوں سے اچھی طرح استفادہ کیا جائے۔

۹۔ مراقبہ کرتے ہوئے سب سے پہلے اپنی توجہ کسی بھی چیز پر مرکوز کی جائے۔

۱۰۔ مراقبہ کا وقت ابتدائی مشق میں کم از کم تین منٹ کا ہونا چاہیئے۔

۱۱۔ رفتہ رفتہ وقت میں اضافہ کرتے جائیں۔

۱۲۔ اگر ابتدائی مرحلے میں توجہ ویکسوئی نہ ہو اور دھیان ادھر ادھر بھٹکنے لگے تو گھبرائیں نہیں بلکہ قوت ارادی سے کام لے کر رفتہ رفتہ خیالات کو ایک نقطہ پر مرکوز کیا جائے۔

۱۳۔ جب عبور حاصل ہو جائے تو مراقبہ کے دوران ذہن کو جسم سے مکمل طور پر خالی رکھا جائے۔

۱۴۔ جب آپ کو کمال درجہ حاصل ہو جائے تو رفتہ رفتہ اپنی تمام قوت کو اکٹھی کریں تا کہ اصل حقیقت سے آگاہی ہو جائے۔

۱۵۔ مراقبہ کا عمل ختم کرنے کے بعد جسم اور ذھن کو نارمل حالت میں رہنے دیں تا کہ قلبی اور جسمانی اطمینان اور سکون حاصل ہو سکے۔

ان ہدایت پر عمل کر کے مراقبہ کا عمل نہایت آسان اور کامیابی سے پورا کیا جا سکتا ہے۔

## فوائد:

جب کوئی انسان مراقبہ کرنے کا عادی ہو جاتا ہے تو اس کے گناہ کم ہو جاتے ہیں اور نیکیاں بڑھ جاتی ہیں کیونکہ جب وہ مراقبہ میں جائے گا تو اسکے سارے اعمال اسکے سامنے آجائیں گے جب وہ اپنے اچھے اور برے اعمال کا اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کریگا تو وہ ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھائے گا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے مراقبہ سے انسان کا دل خوف خدا سے بھر جاتا ہے جس دل میں اللہ رب العزت کا خوف آجائے تو وہ دل ہر قسم کے عیب و نقص سے پاک ہو جاتا ہے۔

# عملیات اور وظائف کے بیان وہدایات

## ہدایات:

عملیات ایک ایسا علم ہے جس میں اگر کوئی انسان داخل ہو جائے تو اس عامل کی دنیا اور آخرت دونوں سنور جاتی ہیں۔

بشرطیکہ نیک نیتی سے کیا جائے سب سے پہلے جو عامل کے لئے ضروری چیز ہے وہ ہے کسی کامل کی اجازت کامل سے مراد استاد مرشد کا ہونا ہے جب انسان مرشد اور استاد کی اجازت سے کوئی بھی عمل کرے گا تو اس عامل کو اس عمل کی مکمل تاثیر حاصل ہو گی ایک شخص کو مکمل کئے بغیر کوئی فائدہ حاصل نہیں ہو گا کیونکہ عملیات میں پہلی شرط اجازت عمل ہے دوسری مکمل طور پر پرہیز جلالی و پرہیز جمالی ہے اگر کوئی شخص بغیر اجازت کے اور بغیر پرہیز کے عمل کرتا ہے تو یقیناً اس نے اپنا وقت ضائع کیا تیسری شرط یکسوئی ہوتی ہے۔

جو عمل کر رہا ہے اسکی مکمل توجہ اس عمل کی کامیابی پر ہونی چاہیئے۔ میں نے جو ہدایت لکھی ہیں، جو بھی ان پر عمل کر کے کوئی بھی عمل کرے گا تو اللہ رب العزت اسے ضرور کامیابی سے نوازے گا مجھ فقیر کی دعائیں ہر عامل صحیح العقیدہ کے ساتھ ہیں۔

## بسم اللہ شریف کا عمل اور زکٰوۃ:

اس کتاب میں سب سے پہلے بسم اللہ شریف کا عمل اور زکٰوۃ کا ذکر کیا جارہا ہے سب سے پہلے تو حدیث پاک کی روشنی میں کہ ہمارے آقا صلٰوۃ والسلام نے فرمایا جو بھی کام بسم اللہ کے بغیر شروع کیا جائے وہ رد ہے۔

ہر عامل کو سب سے پہلے بسم اللہ شریف کا عمل کرنا چاہیئے جس سے عامل کو ہر کام میں ہر عمل میں مدد حاصل ہوتی ہے بسم اللہ شریف کے انیس ۱۹ حروف ہیں اور ۱۹ دوزخ کے فرشتے ہیں اور انیس ۱۹ دروازے ہیں۔

**نوٹ:** جو کہ بندہ بسم اللہ شریف کو ۷۰ ہزار مرتبہ پر تبہ پڑھ لیتا ہے اس پر دوزخ کی آگ حرام ہو جاتی ہے۔ بسم اللہ شریف کی زکٰوۃ ادا کرنے کے طریقے لکھ رہا ہوں اور ہر عمل کی اجازت بھی اس شخص کو دے رہا ہوں جو میری کتاب کو خریدے گا جو کتاب نہیں خریدے گا اسکو اجازت نہیں ہے۔

## عمل اول: (بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ)

**طریقہ:** جو بندہ ہر نماز کے بعد پانچ ۵ ہزار مرتبہ پانچ نمازوں میں پچیس ۲۵ ہزار مرتبہ پڑھ لے تو پانچ دن میں زکٰوۃ ادا ہو جائے گی یعنی پانچ ۵ دنوں میں وہ بندہ بسم اللہ شریف کا عامل ہو جائے گا شرط پرہیز جلالی و جمالی کے ساتھ عمل کرے گا۔

## عمل دوئم: (بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سے تسخیر کا عمل)

جو بندہ تسخیر خلائق کا خواہشمند ہو اسکو چاہیئے کہ جب سورج طلوع ہو رہا ہو تو سورج کی طرف منہ کرکے سات سو چھیاسی ۷۸۶ مرتبہ پڑھے یہ چالیس دن کا عمل ہے اس سے بہت زبردست تسخیر ہوتی ہے۔

## عمل سوئم:

جو بندہ بسم اللہ کی زکٰوۃ ادا کرنا چاہتا ہو تو اسکو چاہیئے کہ عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نفل الگ کمرے میں ادا کرے اور پاس خوشبو کا اہتمام کرے اول گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھر آخر میں گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے اسکے بعد اٹھ جائے یہ عمل بارہ ۱۲ دن کا ہے زکٰوۃ ادا کرنے کے بعد روزانہ سات سو چھیاسی ۷۸۶ مرتبہ یا تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ اپنے ورد میں رکھے۔

| الرحیم | الرحمٰن | اللہ | بسم |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمٰن |

(بسم اللہ شریف کے نقوش)

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

میکائیل　　۷۸۶　　جبرائیل

| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
|---|---|---|
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |

عزرائیل　　　　اسرافیل

| الرحمٰن | اللہ | بسم |
|---|---|---|
| بسم | مقصد | الرحیم |
| الرحیم | الرحمٰن | اللہ |

| الرحیم | الرحمٰن | اللہ | بسم |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمٰن |

# کلمہ شریف کے عملیات وزکوٰۃ

سب سے پہلے کلمہ شریف کی تعریف اور اس کے فوائد، سب سے پہلے تو ہم جو عمل کر رہے ہیں اس عمل کی حقیقت کو جاننا ضروری ہے کلمہ طیبہ کی سب سے بڑی فضیلت کہ جو بھی اسکو پڑھے گا وہ اسلام میں داخل ہو جائے گا آقا کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جبل ابو قیس پر جب مشرکین مکہ سے مخاطب ہو کر اعلان کیا تو فرمایا قولو لاالہ الا اللہ تفلحو جس جس نے پڑھا وہ مشرف باسلام ہو اور جس نے انکار کیا وہ ہمیشہ کے لئے بد بخت ہو گیا پھر جب ہم کلمہ شریف کو لکھتے ہیں تو وہ دو جزو میں نظر آتا ہے پہلا جزو لاالہ الا اللہ دوسرا جز محمد رسول اللہ ﷺ پہلے توحید کا اقرار کرتے ہیں پھر رسالت کا اقرار کرتے ہیں اگر کوئی ساری زندگی لاالہ الا اللہ پڑھتا رہے تو اسکا وہ عمل اس وقت تک اللہ تعالیٰ قبول نہیں فرماتا جب تک وہ محمد رسول اللہ ﷺ نہ پڑھے رب کو تو سب مانتے ہیں اصل بندہ مسلمان اور مومن تب بنتا ہے جب وہ آقا کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی رسالت کا اقرار کرے اب کلمے کی خوبصورتی دیکھیں نہ پہلے جزو میں کوئی نقطہ ہے نہ دوسرے جزو میں دوسری خوبصورتی کلمہ شریف کے کل چوبیس ۲۴ حروف ہیں۔

حدیث پاک میں آیا ہے لکل شیئی مقالۃ ومقالۃ القلب لا الہ الا اللہ مُحَمَّد رسول اللہ ﷺ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہر چیز کے زنگ اتارنے کا کوئی آلہ ہوتا ہے اور دل کا زنگ ختم کرنے کا آلہ کلمہ شریف ہے۔ کلمہ شریف کا ورد کرنے سے سب سے بڑا فائدہ بندے کا دل زنگ سے صاف ہو جاتا ہے۔ اب کلمہ شریف کے اعمال کا ذکر کرتے ہیں۔ کیونکہ اس کے ورد کرنے کے بہت سے طریقے ہیں جن میں سے چند ذکر کرتے ہیں تاکہ قارئین ان سے فائدہ حاصل کر سکیں۔

## کلمہ شریف کی زکٰوۃ:

جو بندہ کلمہ شریف کی زکٰوۃ ادا کرنا چاہتا ہو اس کو چاہیئے پانچ ۵ وقت کی نماز کا اہتمام کرے اور نوچندی جمعرات کو عمل شروع کرے اور ایک الگ کمرے کا اہتمام کرے اور عمل کے درمیان بخور ضرور جلائے اور کمرے کو اچھی طرح بند کر لیں، اور حصار بھی ضرور کر لیں اور بعد نماز فجر پچیس سو ۲۵۰۰ مرتبہ پڑھے اوّل آخر گیارہ گیارہ ۱۱-۱۱ مرتبہ درود پاک پڑھے اور لباس، ٹوپی مصلیٰ وغیرہ سفید رنگ کا ہو اور لباس بغیر سلے کپڑے کا ہو۔

## مؤکل کی حاضری:

آخری دن میں یعنی دسویں یوم بعد نماز عشاء جب آپ کی پڑھائی ختم ہو گئی، آخری رات مؤکل حاضر ہو گا، اور مؤکل کو نہایت ادب سے سلام کریں اور عامل اس سے کہے ہیں آپ سے دوستی کرنا چاہتا ہوں۔ میں آپ سے دینی اور دنیاوی کاموں میں مدد لینا چاہتا ہوں۔

## شرائط:

جب وہ تمام باتوں کا اقرار کرے گا۔ مثلاً ہر وقت پاک رہنا، نماز پنجگانہ ادا کرنا، زنا سے بچنا، حرام نہیں کھانا اور اس سے حاضری کا طریقہ پوچھ لیں، اور پھر السلام علیکم کہہ کر رخصت کر دیں۔

## عمل کا اختتام:

عمل کے اختتام کے بعد دو رکعت نماز شکرانہ ادا کریں اور شرینی سفید پر مؤکلات کی نیاز دلائیں اور عامل خود بھی کھائے اور دوسروں کو بھی کھلائے۔ روزانہ مدامت پانچ سو ۵۰۰ مرتبہ ورد میں رکھے اور مؤکل سے کوئی ناجائز کام نہ کروائے ورنہ عامل کی جان کو خطرہ ہو گا۔

# ﴿سورۃ الفاتحہ﴾

## تعریف:

سورۃ الفاتحہ کی تعریف لکھنا میرے بس کی بات نہیں کیونکہ سورۃ الفاتحہ ایک واحد سورہ ہے جو یہ سورہ بھی ہے اور دعا بھی ہے۔ سورۃ الفاتحہ کو اُم الکتاب بھی اور اُم الشفاء بھی کہا جاتا ہے۔ سورۃ الفاتحہ کا جو عمل کرتا ہے وہ کبھی مایوس نہیں ہوتا اور کبھی ناکامی کا سامنا نہیں کرنا پڑتا۔ جو عامل سورۃ الفاتحہ کا عمل کرنا چاہے تو اس کو چاہیئے پنجگانہ نمازوں کی پابندی کرے اور اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھے، اور ہمیشہ اپنے آپ کو طہارت میں رکھے اور تقویٰ اختیار کرے اور اس عمل کو مکمل پرہیز کے ساتھ کرے۔ سورۃ الفاتحہ کا عامل ہر بیماری کا علاج بھی کر سکتا ہے اور اس سے جنات جادو سحر بندش، جادو نظر بد نحوست وغیرہ کا بھی کام کر سکتا ہے۔ اس عمل سے فائدہ اٹھا کر میرے حق بھی حق دعا فرمائیں۔ آپکا خادم ڈاکٹر مبشر علی ہجویری

## زکوٰۃ :

اس عمل شریف کا طریقہ مختلف ہے۔ یہ عمل مکمل جلالی جمالی پرہیز کے ساتھ کرنا ہے، اور بعد نمازِ عشاء شروع کرنا ہے یہ عمل میری زندگی کا نچوڑ ہے۔ اس عمل سے ہزاروں لوگوں کو شفا ملی ہے، اور آپ بھی کوشش کر کے فیض حاصل کریں اور میرے اساتذہ کے حق میں بھی دعا کریں۔ اللہ پاک اس عمل کرنے والے کی مشکل آسان فرمائے۔ آمین

چاند کی نوچندی جمعرات سے شروع کریں۔

## عمل:

بِسم اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

۱۔　الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ نو سو نو ۹۰۹ بار پڑھیں نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

۲۔　الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ تین سو تین ۳۰۳ بار نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

۳۔　مَالِكِ يَوْمِ الدِّينِ نو سو نو ۹۰۹ بار پڑھیں نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

۴۔　إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ نو سو نو ۹۰۹ بار پڑھیں نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

۵۔　اهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ چھ سو پچیس ۶۲۵ بار پڑھیں نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

۶۔　صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ چار سو ۴۰۰ بار پڑھیں نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

۷۔　غَيْرِ الْمَغْضُوبِ عَلَيْهِمْ سات سو ۷۰۰ بار پڑھیں نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

۸۔　وَلاالضّٰلین نو سو ۹۰۰ بار پڑھیں نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

۹۔　آمین۔ نو سو نو ۹۰۹ بار پڑھیں نو ۹ دن کا عمل ہے۔ روزانہ

## استعمال کا طریقہ:

کوئی انسان دوائی کھا کر تھک گیا ہو، کوئی بیماری سمجھ میں نہ آتی ہو، تو عامل کو چاہیئے کہ اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلائی انشاء اللہ سات ۷ یوم میں شفاء ہو گی۔

# عمل سورۃ المزمل برائے حاضری مؤکل

## عبارت عمل:

شروع سے آخر تک لیکن مندرجہ ذیل آیات کی تکرار تین تین ۳-۳مرتبہ کرنا ہو گی۔

1 رَّبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيلًا 2 وَاللّٰهُ يُقَدِّ رُاَّ لئيلَ وَالنَّهَارِ ط 3 وَاسْتَغْفِرُ اللّٰهُ طإِنَّاللَّهَ غَفُوْرٌرَّحِيمٌ۔

## عامل کے لئے ضروری ہدایات:

اس عمل کے لئے ضروری ہے کہ عامل تقویٰ وطہارت کا پابند ہو کر اس عمل کا چلہ کرنے کا مقصد کرے، نیز پہلے کسی عامل سورۃ المزمل شریف سے اجازت لے۔ پھر پرہیز جلالی و جمالی کا پابند بن کر بعد نماز عشاء عروج ماہ قمری میں نوچندی جمعرات کو مصلے پر بیٹھ کر سب سے پہلے اپنا حصار چہار قل و آیت الکرسی سے کرے جس کا طریقہ یہ ہے کہ چار عدد دائرے اپنے گرد کھینچ کر درمیانی دائرے میں خود بیٹھے اکتالیس ۴۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورۃ المزمل شریف پڑھے۔ پھر اکتالیس ۴۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر روز اوّل کا عمل تمام کرلے۔

## دوران پڑھائی خوفزدہ نہ ہو:

ساتویں روز دوران پڑھائی عامل کے سامنے یکایک تین ۳مرد اور چار ۴عورتیں غیب سے نمودار ہوں گی۔ عامل اِن سے قطعی خوف نہ کرے ورنہ ہلاکت کا خوف ہے۔

# حاضری شاہِ جنات

**عبارتِ عمل:** یٰٓاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا ہ نِّصْفَهٗٓ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِیْلًا ہ اَوْ زِدْ عَلَیْهِ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا ہ

## نہایت کامیاب عمل:

جاننا چاہیئے کہ یہ عمل حاضری جنات کا عجیب و غریب و صدری بزرگان دین کا ہے اور بے خطا ہے ہر گز ہر گز اس میں ناکامی نہیں ہوتی۔ لیکن اس قسم کے سریع التاثیر اعمال بد قسمتی سے ہمارے مسلمان بھائیوں کے پاس ہیں جو کہ بخل میں دنیا کے تمام مذاہب و قومیتوں کو پیچھے چھوڑ گئے ہیں کاش کہ یہ اعمال مجربہ کسی غیر مسلم کے پاس ہوتا ہے تو وہ اس کو سر عام کر دیتا تاکہ ہر مذہب و ملت کے لوگ اس سے فیض اٹھاتے، آج کے دور میں بھی بدھ مت، ہندو، عیسائی علمائے روحانیت نے بیشتر ممالک میں باقاعدہ طور پر سر عام ہر خاص و عام کے لیے مدارس کھول رکھے ہیں۔ جہاں پر طلبہ و طالبات کو روحانی علوم کی تعلیم دی جاتی ہے۔

کاش کہ پاکستان کے ہر شہر میں علوم مخفی تعلیم کا سلسلہ ہو جائے تاکہ جعلی پیر فقیر و جعلی عاملین کاملین سے لوگ نجات پائیں اور سچے عاملوں کا بول بالا ہو اور جھوٹوں پر خدا کی لعنت ہو۔

## عامل کے لئے ضروری ہدایات:

شاہِ شان جنات کو حاضر کرنے کے لئے عامل کو عروج ماہ قمری میں ترک جلالی کرنا چاہیئے اور نماز پنجگانہ پر کاربند رہنا چاہیئے اور بعد نماز تہجد قبلہ رو جائے نماز پر بیٹھے اور گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر عبارت عمل کو گیارہ سو ۱۱۰۰ مرتبہ پڑھے، لیکن عمل ہذا کی عبارت کو پہلے زعفران سے کورے کاغذ پر تحریر کر کے چولہے میں آگ جلائے اور دیگچی میں پانی ڈال کر پانی جب ابلے تو زعفران سے لکھے کاغذ کو ڈال دے پانی ابلتا رہے اور عامل

عبارت پڑھتا رہے ایک سو گیارہ ۱۱۱ مرتبہ عبارت کو پڑھے اوّل آخر گیارہ گیارہ ۱۱-۱۱ مرتبہ درود پاک پڑھے، اور کامیابی کے لیے دعا کرے اور چولہا بند کر کے دیگچی اتار دے اور پانی کسی کچی جگہ ڈال دے، اور یہ عمل روزانہ ایسے کرے۔

# عمل عجیب سورۃ اخلاص برائے حاضری مؤکل

## عبارت عمل:

یَااَحَدُیَا الصَّمَدُ یَا مَالِکُ عَبْدُالصَّمَدُ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیمِ ہ قُلْھُوَاللّٰہُ أَحَدٌ ہ اللّٰہُ الصَّمَدُ ہلَمْیَلِدْ وَلَمْیُولَدْ ہ وَلَمْ یَکُن لَّہُ کُفُوًاأَحَدٌ ہ

## سریع التاثیر عمل:

یہ عمل مؤکل کا ایک نہایت سریع التاثیر و سہل قسم کا سورۃ الخلاص کا عمل ہے۔ شاید اس سے بہتر و آسان عمل آپ کو نہ ملے۔ لہٰذا ہر خاص وعام کو دعوت دی جاتی ہے کہ اس سے بھرپور استفادہ حاصل کریں اور مصنف ومؤلف کو دعائے خیر سے یاد کریں۔

## عمل کا طریقہ:

پرہیز جلالی کے ساتھ اور ہر وقت باوضو ضروری ہے نوچندی بدھ کو شب کے وقت کھلے آسمان کے نیچے ایک لکڑی کی چوکی بچھا کر اس پر مصلی بچھائیں اور ایک مٹی کا کوزہ لے کر اس میں چینی بھر کر سامنے رکھیں، اور اگربتی کا بخور روشن کریں اور اپنے گرد حصار کھینچیں۔

پھر اوّل گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر عبارت عمل کو صرف ایک سو ایک ۱۰۱ مرتبہ پڑھ کر گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر روز اوّل کا عمل تمام کریں اور کامیابی کے لئے دعا مانگ لیں۔ اسی طرح روزانہ وقت مقررہ پر عمل کیا کریں۔

## مؤکل کا حاضر ہونا:

پہلے، تیسرے، پانچویں، ساتویں یا گیارہویں روز مؤکل ہاتھ جوڑ کر حاضر ہو گا، اور عامل سے کہے گا کہ میں حاضر ہوں۔ آپ پڑھائی بند کر دیں اس وقت پڑھائی کی تعداد مکمل کرنے کے بعد آپ اس سے کہیں کہ میں تم کو اپنے جائز معاملات کے لئے بلاؤں گا۔ تم فوراً آ کر میرا کام کرنا ہو گا۔ وہ اقرار کرے گا۔ پھر آپ اس سے جلد حاضر ہونے کا طریقہ دریافت کریں اور بغیر بلائے حاضر ہونے کا عہد لے۔ وہ آپ کی تمام شرائط مان جائے گا پھر آپ اس سے تخت پر سے اٹھنے کا طریقہ بھی دریافت کر لیں۔ وہ جس طرح بتائے اسی پر عمل کریں۔ بعدہ مؤکل کو جانے کا حکم دیں۔ فوراً آپ کی نظروں سے اوجھل ہو گا۔

## زکوٰۃ قائم رکھیں:

اب آپ اس عمل کے عامل ہیں۔

لیکن زکوٰۃ قائم رکھنے کے لیے روزانہ گیارہ ۱۱ مرتبہ عبارت عمل کا ورد کرنا لازمی ہے۔

## نیاز کی تقسیم:

آخری دن کامیابی کے بعد سفید شرینی پر مؤکلات کی نیاز ضرور دیں اور شرینی خود بھی کھالیں اور معصوم بچوں کو بھی تقسیم کریں نمک و تلخ چیزوں کا پرہیز چیزوں کا پرہیز کریں۔

نیز کچی لہسن، پیاز بھی بالکل استعمال نہ کریں۔ میٹھی چیز کا زیادہ استعمال کریں۔ گیارہ ۱۱ یوم باوضو ہونا ضروری ہے۔ آخری دن نیاز چینی پر جو کہ روز اوّل آپ نے رکھی تھی۔ ساتھ ساتھ کوئی مٹھائی بھی جو کہ سفید ہو نیاز میں شامل کر لیں۔ جب بھی آپ کسی کام کی غرض سے مؤکل کا حاضر کریں گے فی الفور حاضر ہو کر آپ کا کام کر دے۔

# عمل نادِ علی کرم اللہ وجہہ

نادِ علی شریف قضائے حاجات، حل، مشکلات میں مشہور و مقبول ہے جواہر خمہ میں (حضرت غوث گولیاری) لکھتے ہیں کہ غزوہ تبوک میں جب لشکر اسلام پر شکست کے آثار ظاہر ہوئے تو سرورِ کائنات ﷺ مسلمانوں کی پریشان حالی دیکھ کر مغموم ہونے لگے اس وقت جبرائیل السلام یہ کلمات یعنی نادِ علی شریف لے کر آئے اور سیّد عالم ﷺ نے انہیں پڑھا تین ۳ مرتبہ پورے نہ ہوئے تھے کہ شیر اللہ حاضر ہوئے اور اور لشکرِ کفار پر عقاب کی طرح جھپٹے چند ہی ساعتوں میں کچھ قتل ہوئے باقی فرار ہوگئے اس فتح میں بہت ہی مال غنیمت مسلمانوں کو حاصل ہوا گویا نادِ علی کرم اللہ وجہہ شریف ایسے دشوار مشکل موقع پر تیر بہدف دعا ثابت ہوتی ہے ہر مہم میں چوبیس ۲۴ بار بعد نفل کھڑے ہو کر پڑھے اوّل آخر درود شریف گیارہ ۱۱ مرتبہ۔

## نادِ علی کرم اللہ وجہہ کبیر:

نَادِ عَلِيّاً مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْناً لَكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍ وَّغَمٍ إِلَى اللّٰهِ حَاجَتِي وَ عَلَيْهِ مُعَوَّلِي كُلَّمَا رَمْيَتُهُ وَ رَمَيْتَ مُقْتَضِي فِىْ اللّٰهِ وَيَدُاللّٰهِ لِيْ وَلِيَّ اللّٰهِ اَدْعُوْ كَ كُلِّ هَمٍّ وَ غَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اللّٰهُ وَ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ آلِهِ وَ سَلَّمَ وَ بِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ أَدْرِكْنِي بِحَقِّ لُطْفِكَ الْخَفِيِّ، اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ أَنَا مِنْ شَرِّ أَعْدَائِكَ بَرِيءٌ بَرِيءٌ بَرِيءٌ اللّٰهُ صَمَدِي بِحَقِّ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ إِيَّاكَ نَسْتَعِينُ يَا أَبَا الْغَيْثِ أَغِثْنِي يَا عَلِيُّ أَدْرِكْنِي يَا قَاهِرَ الْعَدُوِّ وَ يَا وَالِيَ الْوَلِيِّ يَا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ يَا مُرْتَضَى عَلِيٌّ، يَا قَهَّارُ تَقَهَّرْتَ بِالْقَهْرِ وَ الْقَهْرُ فِي قَهْرِ قَهْرِكَ يَا قَهَّارُ يَا ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيدِ أَنْتَ الْقَاهِرُ الْجَبَّارُ الْمُهْلِكُ الْمُنْتَقِمُ الْقَوِيُّ وَ الَّذِي لَا يُطَاقُ انْتِقَامُهُ وَ أُفَوِّضُ أَمْرِي إِلَى اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ وَ إِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَاحِدٌ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ حَسْبِيَ اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيلُ نِعْمَ الْمَوْلَى وَ نِعْمَ النَّصِيرُ يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيثِينَ أَغِثْنِي يَا رَاحِمَ الْمَسَاكِينِ ارْحَمْنِي يَا عَلِيُّ وَ أَدْرِكْنِي يَا عَلِيُّ أَدْرِكْنِي يَا عَلِيُّ أَدْرِكْنِي بِرَحْمَتِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ

## نادِ علی صغیر:

**فوائد:** نادِ علی کی بے شمار فوائد ہیں۔ بندہ ناچیز چند فوائد بیان کرتا ہے۔

۱۔ نادِ علی پڑھنے سے جنات دور بھاگتے ہیں۔

۲۔ نادِ علی پڑھنے والے سے جنات پناہ مانگتے ہیں۔

۳۔ نادِ علی پڑھنے والے کی تمام مشکلات آسان ہوتی ہیں۔

۴۔ نادِ علی سحر جادو کی کاٹ کے لئے بہت مجرب ہیں۔

۵۔ نادِ علی سے لاعلاج بیماریوں کا علاج بھی کیا جاسکتا ہے۔

۶۔ نادِ علی سے میاں بیوی کے درمیان محبت بھی پیدا کی جاسکتی ہے۔

۷۔ نادِ علی سے دشمن کی بربادی کی جاسکتی ہے۔

۸۔ نادِ علی پڑھنے والے میں بے شمار طاقت پیدا ہوتی ہے۔

۹۔ نادِ علی پڑھنے سے سرکار ﷺ کی زیارت بھی ہوتی ہے۔

۱۰۔ نادِ علی ہر میدان میں کامیابی کی کنجی ہے۔

## عبارت:

نَادِعَلِياًمُظهِرَالعَجَائِب تَجِدهُ عَوناًلَكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجلِى بعَظِمتٖک يَا اَللّٰہُ يَا اَللّٰہُ يَا اَللّٰہُ بِنُوَّتِک يَا مُحَمَّد يَا مُحَمَّد يَا مُحَمَّد وَ بِوَہ يتِک يَاعَلِیُّ يَاعَلِیُّ يَاعَلِیُّ اَغِثْنِیْ اَدْرِکْنِی۔

## عمل:

جو بندہ نادِ علی کا عمل کرنا چاہتا ہے وہ بعد نمازِ عشاء اوّل آخر گیارہ گیارہ ۱۱-۱۱ مرتبہ درود پاک پڑھے اور نادِ علی کو تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ پڑھے اور چالیس دن تک عمل کرے۔ بعد عمل کی زکوٰۃ ادا کرنے کے روزانہ ایک سو دس ۱۱۰ مرتبہ ورد رکھے، اور جنات اور جادو کی بندش کو توڑنے کے لئے اکتالیس مرتبہ پانی پر دم کرے اور مریض کو پلائے انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔

# نادِ علی کے مخصوص نقوش

## نقش نادِ علی کبیر:

۷۸۶

| ۱۴۴۸۵ | ۱۴۴۸۲ | ۱۴۴۷۴۶ |
|---|---|---|
| ۱۴۴۷۵ | ۱۴۴۷۹ | ۱۴۴۸۴ |
| ۱۴۴۸۳ | ۱۴۴۷۷ | ۱۴۴۷۸ |

## نادِ علی کے نقوش عَلم والا:

ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ
بسم اللہ الرحمن الرحیم
عمر الفاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اللہ لا الٰہ الا ہو الحی القیوم
لا تاخذہ سنۃ ولا نوم
لہ ما فی السموٰت وما فی الارض
من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ
یعلم ما بین ایدیہم وما خلفہم
ولا یحیطون بشیء من علمہ الا بما شاء
وسع کرسیہ السموٰت والارض
ولا یئودہ حفظہما
وہو العلی العظیم

نادِ علیاً مظہر العجائب
تجدہ عوناً لک فی النوائب
کل ہم وغم سینجلی
بعظمتک یا اللہ
وبنبوتک
یا رسول اللہ
وبولایتک
یا علی یا علی یا علی

یا محمد
حق
حق
حق

یا علی
حق
حق
حق

یا فاطمہ
حق
حق
حق

یا حسن
یا حسین
حق

یا اللہ

حق یا علی حق یا حسین

یا علی
عثمان رضی اللہ عنہ
یا حسین
علی رضی اللہ عنہ

